(۱۱۷۹) ایک انصاری صحابی رضی اللہ عنہ آپ سے سوال کرتے ہیں کہ کیا میں اپنے ماں باپ کی کوئی خدمت اور اُن سے کوئی سلوک ان کے انتقال کے بعد بھی کر سکتا ہوں؟ آپ نے فرمایا ہاں چار کام کرو۔ اوّلاً تو ان کے لیے دعائے استغفار کرتے رہو۔ دوسرے انہوں نے جس کسی سے جو وعدہ کیا ہو اسے پورا کرو۔ تیسرے ان کے دوستوں کی عزت اور توقیر کرتے رہو۔ چوتھے ان کی وجہ سے جو رشتے ناطے قائم ہوتے ہیں انہیں نبھاؤ اور ان سب سے اچھا سلوک اور نیکی کر۔ یہی راستے ہیں۔ (مسند احمد)

(۱۱۸۰) یا رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ماں باپ کے اپنی اولاد پر کیا کیا حق ہیں؟ آپ نے جواب دیا کہ وہی دونوں تیرے لیے جنت و دوزخ ہیں (یعنی ان کی خوشی میں جنت اور ان کی ناراضگی میں جہنم ہے۔) (ابنِ ماجہ)

(۱۱۸۱) یا رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم میں تو اپنے قرابت داروں سے سلوک کرتا رہتا ہوں' رشتے داری نبھاتا جاتا ہوں لیکن وہ نہ تو مجھ سے اچھا سلوک کرتے ہیں' نہ قرابت داری کا لحاظ رکھتے ہیں۔ میں ان سے احسان کرتا ہوں وہ مجھ سے برائی کرتے ہیں۔ میں ان سے درگزر کرتا ہوں لیکن وہ مجھ پر ظلم کرنے سے باز نہیں آتے تو کیا اب مجھے اجازت ہے کہ میں ان سے اپنا بدلہ لوں اور جو وہ میرے ساتھ کرتے ہیں میں بھی ان کے ساتھ کروں؟ آپ نے جواب دیا نہیں نہیں' ایسا کرنے سے تو تم سب برابر کے ہو جاؤ گے' تو فضیلت کے لیے ان سے سلوک کرتا رہ' رشتے داری کو نہ توڑ جب تک تو اس نیکی پر قائم رہے گا اللہ تعالیٰ کی مدد تیرے ساتھ رہے گی۔ (مسند احمد)

(۱۱۸۲) صحیح مسلم شریف میں یہ بھی ہے کہ تب تک اللہ کی طرف کا مددگار تیرے ساتھ برابر رہے گا اور تو انہیں زک دیتا اور شرمندہ کرتا رہے گا۔

(۱۱۸۳) اے اللہ کے سچے رسول' رسولوں کے سردار صلی اللہ علیہ وسلم آپ کا اس بارے میں کیا فتویٰ ہے کہ خاوند کے ذمے عورت کے حق کیا کیا ہیں؟ آپ نے جواب دیا کہ جب خود کھائے اسے بھی کھلائے اور جب خود پہنتا ہے تو اسے بھی پہنائے اس کے منہ پر نہ مارے' اسے گالی گلوچ نہ دیتا رہے' اگر کسی وجہ سے بول چال چھوڑنی پڑے تو اپنے گھر میں ہی رکھ کر چھوڑ دے۔ (ابوداؤد)

(۱۱۸۴) یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا میں اپنی والدہ کے پاس جانے کے لیے بھی ان سے اجازت چاہوں۔ فرمایا ہاں۔

(۱۱۸۵) میں اور وہ ایک ہی مکان میں رہتے ہیں پھر بھی؟ فرمایا ہاں۔

(۱۱۸۶) یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں ہی ان کا تمام کام کاج مثل خادموں کے کرتا ہوں پھر بھی؟ فرمایا ہاں اجازت طلب کر لیا کرو' کیا تم چاہتے ہو کہ کسی وقت انہیں ننگا دیکھ لو؟ جواب دیا کہ یہ تو میں ہرگز نہیں چاہتا۔ فرمایا بس تو پھر اجازت طلب کر لیا کرو۔ (مؤطا مالک)

(۱۱۸۷) یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قرآنِ کریم میں جو حکم ہے کہ: ﴿ حَتّٰى تَسْتَاْنِسُوْا ﴾ الخ (النور : ۲۷) یہاں تک کہ تم اُنس حاصل کر لو۔ اس کا کیا مطلب ہے؟ فرمایا انسان کا کسی مکان میں جانے کے لیے اس کی دہلیز پر پہنچ کر اپنے پہنچنے کی اطلاع کے طور پر ((سُبْحَانَ اللّٰهِ)) یا ((اَللّٰهُ اَكْبَرُ)) یا ((اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ)) کہہ دینا یا کھنکار دینا اور گھر والوں کا اجازت دینا۔ (ابنِ ماجہ)

(۱۱۸۸) ایک صحابی رضی اللہ عنہ کو چھینک آئی تو انھوں نے پوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے اس موقعہ پر کیا کہنا چاہیے؟ آپ نے فرمایا

((اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ)) کہو۔

(۱۱۸۹) اور صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا پھر یہ سن کر ہمیں اس کے لیے کیا کہنا چاہیے؟ آپ نے فرمایا تم کہو ((یَرْحَمُكَ اللّٰهُ))

(۱۱۹۰) تو پہلے صحابی رضی اللہ عنہ نے دریافت کیا پھر میں انہیں کیا کہوں؟ آپ نے فرمایا تم کہو: ((یَهْدِیْكُمُ اللّٰهُ وَ یُصْلِحُ بَالَكُمْ))
(مسند احمد)

وَاللّٰهُ تَعَالٰی اَعْلَمُ وَ عِلْمُهٗ اَکْمَلُ وَاَتَمُّ۔

الراقم: محمد بن ابراہیم عفی عنہ (میمن جونا گڑھی) مدرس مدرسہ دارالحدیث محمدیہ ایڈیٹر اخبار محمدی بارہ ہندو راؤ دہلی بتاریخ ۲۲/ ربیع الاخر ۱۳۵۶ھ ۲/ جولائی ۱۹۳۷ء یوم جمعۃ المبارک۔

الحمد للہ۔ آج کتاب اعلام کے پورے ترجمے سے میں فارغ ہوا' اللہ تعالیٰ قبول فرمائے۔ جو صاحب اسے پڑھیں ان سے میری درخواست ہے کہ میرے لیے دعاءِ مغفرت و رحمت کریں۔ ہاتھ اٹھا کر کہہ دیجیے کہ الٰہی اس کے مترجم کو بخش دے۔ الٰہی اسے اپنی غلامی میں قبول فرما' اس کی برائیوں سے درگزر فرما اور اسے اپنے پاس اجر عظیم عطا فرما' آمین اللھم اغفر للمومنین والمومنات' والمسلمین والمسلمات الاحیاء والاموات۔

تمت بالخیر

